تخریج شدہ

مسائل و آداب اور سبق آموز واقعات کا لاجواب مجموعہ

# جنتی زیور



تالیف: شیخ الحدیث حضرت علامہ عبدالمصطفیٰ اعظمی رحمۃ اللہ علیہ

اس کتاب میں آپ پڑھیں گے

| | | | |
|---|---|---|---|
| اسلام میں عورت کا مرتبہ و مقام | ساس، بہو کے جھگڑے اور ان کا حل | اولاد کی پرورش کا طریقہ | مرید کو کس طرح رہنا چاہیے |
| قرآن پاک کی سورتوں کے خواص | روزی میں برکت کے وظائف | امہات المومنین رضی اللہ عنہن اور دیگر صالحات کا تذکرہ | نماز، وضو، غسل، روزہ، زکوۃ اور حج کے مسائل |


المدینۃ العلمیۃ (دعوتِ اسلامی)






مکتبۃ المدینہ (دعوتِ اسلامی)
SC1286

مرتضٰی رضی اللہ تعالٰی عنہم ہیں اور ان میں جو خلافت کی ترتیب ہے وہی افضلیت کی بھی ترتیب ہے۔یعنی سب سے افضل حضرت صدیق اکبر ہیں۔پھر فاروق اعظم۔پھر عثمان غنی۔پھر علی مرتضٰی!(رضی اللہ تعالٰی عنہم)

(شرح العقائد النسفی، مبحث افضل البشر بعد نبیناصلی اللہ علیہ و سلم،ص۱۴۹۔۱۵۰)

**عقیدہ :۲** اولیائے کرام حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ والہٖ وسلم کے سچے نائب ہیں۔اللہ تعالٰی نے اولیائے کرام کو بہت بڑی طاقت اور عالم میں ان کو تصرفات کے اختیارات عطا فرمائے ہیں۔اور بہت سے غیب کے علوم ان پر منکشف ہوتے ہیں۔یہاں تک کہ بعض اولیاء کو اللہ تعالٰی لوح محفوظ کے علوم پر بھی مطلع فرما دیتا ہے۔لیکن اولیاء کو یہ سارے کمالات حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ والہٖ وسلم کے واسطہ سے حاصل ہوتے ہیں۔

**عقیدہ :۳** اولیاء کی کرامت حق ہے۔اس کا منکر گمراہ ہے۔کرامت کی بہت سی قسمیں ہیں۔مثلاً مُردوں کو زندہ کرنا۔اندھوں اور کوڑھیوں کو شفاء دینا' لمبی مسافتوں کو منٹ دو منٹ میں طے کرلینا۔پانی پر چلنا۔ہواؤں میں اڑنا۔دور دور کی چیزوں کو دیکھ لینا۔
(شرح العقائد النسفی، مبحث کرامات الاولیاء حق، ص۱۴۵۔۱۴۷) مفصل بیان کے لئے پڑھو ہماری کتاب "کرامات صحابہ" علیہم الرضوان

**عقیدہ :٤** اولیائے کرام کو دور و نزدیک سے پکارنا جائز اور سلف صالحین کا طریقہ ہے۔

**عقیدہ :۵** اولیائے کرام اپنی اپنی قبروں میں زندہ ہیں اور ان کا علم اور ان کا دیکھنا ان کا سننا دنیاوی زندگی سے زیادہ قوی ہوتا ہے۔

**عقیدہ :٦** اولیائے کرام کے مزارات پر حاضری مسلمانوں کے لئے باعث سعادت و برکت ہے اور ان کی نیاز و فاتحہ اور ایصال ثواب مستحب اور خیر و برکت کا بہت بڑا ذریعہ ہے۔اولیائے کرام کا عرس کرنا یعنی لوگوں کا ان کے مزاروں پر جمع ہو کر قرآن خوانی و فاتحہ